مجیب مدظلہ العالی کا مدعا نو ثابت رہا حیف شدید لعین بعید نمازین تصور

اقدس حضور سید عالم صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی نسبت وہ شیطنت عینہ سیف

یہ صراحۃً حضور اقدس صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو فحش گالی دینا ہے اور اونکی شان مین

ادنی گستاخی کفر قو لکم دیکھنا چاہیے کہ قائل کی نیت مین تحقیر منظور ہو تو کفر ہے

اور تصوینن کا فرق بتاتا ہے تو نہین اقول ولا اس جواب جناب کی خوبی اسکے

سوا کیا عرض کرون کہ عملداری اسلام اوٹھ جانے پر سجدہ شکر ادا کیجیے اسمٰعیل کی قبر پر

گھی کے چراغ جلایئے اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ انا للہ اللہ اکبر اللہ اکبر محمد رسول اللہ

صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی شان اقدس مین ایسی ناپاک گالی سنیے اور نیت تحقیر

ڈھونڈھیے پھر بیے دیکھنا چاہیے تو فرمایا اوس دیکھنے کا طریقہ تو ارشاد ہو جب صاف

دشنام پر بھی آپکو تحقیر نہین سوجھتی تو کب سوجھیگی سوجھے تو جب کہ دلمین محمد رسول اللہ

صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کی کچھ عظمت ہو ہان کہنے کو بہت کچھ ہے مگر ع ہر سخن

وقتے و ہر نکتہ مکانے دارد ہر ایک کی عظمت موقع موقع سے ہے محمد رسول اللہ

صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی عظمت اوسوقت تک ضرور مسلم جب تک حضرت امام

الطائفہ کا مقابلہ نہ ہوا اور جب اعظم معظمین نجدیت حضرت اسمٰعیل دہلوی پر آنچ آتی ہو

تو اُن کے مقابل خدا کی تو لگتی نہین رکھتے نبی تو پھر دوسرے درجہ مین ہین ثانیاً للہ

الانصاف للہ انصاف برا ماننے کی بات نہین مثال سمجھنے کے لیے عرض کرتا ہون اگر

کوئی بے تہذیب شخص سر بازار مثلا ... کو گدھے کا بچہ کتے کا پلا سوئر کا جنا کہکر

پکارے تو وہان بھی یہی پیش و پس سوچا جائیگا کہ دیکھنا چاہیے قائل کی نیت مین تحقیر

منظور ہو یا نہین سرکار فرا ایمان کی آنکھ سے صحبت اسمٰعیل علیہ ما علیہ کی ٹھیکری اٹھاکر

ملاحظہ کرین کہ نیت ہونے نہ ہونیکا مسئلہ وہان گنجائش رکھتا ہی جہان نفس لفظ دونون
پہلو تحقیر وعدم تحقیر کے رکھتا ہو جب لفظ صریح تحقیر کا ہے جسمین دوسرے پہلو کا احتمال
ہی نہین تو اب دیکھنا چاہیے کیا معنی اور تحقیر نہونا یعنی چہ تسنلو ہم کہین خدائے
قہار کی لعنت اون ملاعنہ پر جنھون نے محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو
ایذا دی اور اُن اشقیا پر جنھون نے محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے
مقابل اون کے بدگو خبیث کی جانب داری کی اور آپ کہین آ مین الا لعنۃ اللہ علے
الظلمین الکافرین الذین یؤذون رسول اللہ وعلی الفاجرین الغادرین الذین ایرعون
جانب من یوذی رسول اللہ صلی اللہ تعالی علی سولہ وآلہ وصحبہ اجمعین تا الثاً فرق
تصویرتن بتانا تو ظاہر مقصود دگر کیا تو ہین وتحقیر جبھی ہوتی ہے کہ وہی اصل غرض ہو
جسکے لیے سوق کلام ہوا اور نہ دوسری غرض اصلی کو چاہے کیسی ہی گالیان
دی دیکر ادا کیجیے تحقیر نہ ہوگی۔ کلام اسمین ہی کہ اوس شقی نے فرق کیا اور کسطرح بتایا
سرکار مثال دینے کی معافی چاہتا ہون کوئی اسمٰعیلی اسمٰعیل پرست فلانکو... پر
ترجیح دیتا اور یہ کہنا چاہتا ہو کہ... علم مین عمل مین فضل مین کمال مین اوسکے پاسنگ
بھی نہین اور اسے یون تعبیر کرے کہ وہ بڑا ابھڑ ہتی بل ڈاگ تھا اور... ابھی چند روز
کے پلّے ہین تو یہان یہی سوچا جائیگا کہ دیکھا چاہیے کہ قائل کی نیت مین تحقیر منظور
ہی یا صرف مرتبتین کا فرق بتانا ہے۔ غرض ملا زمان ساحی کے نزدیک محمد رسول اللہ
صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی عظمت صرف اسقدر ہی کہ اگر کوئی خاص اون کی تحقیر کے
لیے سوق کلام کرے جسمین اور کوئی مطلب واکرنا مقصود نہو اور پھر وہ صراحۃً اقرار بھی
کر دے کہ اوسنے یہ کلام بہ نیت تحقیر کہا کہ جب صرائح الفاظ بھی کافی نہین تو علم نیت لیے اقرار

قائل کیونکر متصور ہو اوسوقت اوسے تحقیر کہینگے ورنہ ہزاروں کا ایمان اللہ و رسول
کو دیکر کفر نہین ہوسکتا کہ سوق کلام او رمرام کے لیے ہے اور نیت تحقیر پہ علم غیب
اگر اسیکا نام اسلام ہے تو ایسے مخترع شنیع قطع اسلام کو مسلمانون کا سلام ہے انا للہ
انا الیہ راجعون۔ رابعًا اسکے بعد جو حضرت مجیب مدظلہ نے اس قول خبیث اسمعیل سے
اسپر بوجہ آخر لزوم کفر بروجہ قاہر ثابت فرمایا اور اوسکے قول عناد و فساد او حضرت
شیخ مجدد صاحب کے ارشاد کو لڑایا یہ سارا کا سارا ملا زمان سامی نے ہضم فرمایا
اسکا جواب کچھ نہ ارشاد ہوا جس سے آپکے اس فرق تصور ہین کی حقیقت کھلتی اور کہ
کہ اس تحریر مین ملا زمان سامی کو سوا اسکے کہ خدا و رسول کو چھوڑ کر اسمعیل کا بول بالا
کرین احقاق حق ابطال منظور نظر نہوا حیف نکلیگا دجال سو بھیجیگا اللہ عیسے کو
پھر ایک بادشاہ کیطرف سے سو نہ رہیگا کوئی کہ اوسکے دلمین ذرہ بھر ایمان ہو سو
پیغمبر خدا کے فرمانیکے موافق ہوا اسیحف پہ کھلم کھلا اپنے اوپر اپنے تمام پیرو دن کے کفر کا اقرار ہوا
کہ جب یہ وہی زمانہ ہے تو دنیا کے پردے پر کوئی مسلمان نہین سب کافر بت پرست ہین
جنمین یہ خود بھی داخل اور جو کفر کا اقرار کرے آپ کافر ہو فھو کلم بفتم مین وہی اختلاف ہے
جو بعض متقدمین مین ہوا ہے کہ بعض نے ایک واقعہ کو گذشتہ لیا بعض نے آئندہ کہا
اسمین کفر لازم نہین آتا رہا تو لزوم ہوگا جو کفر نہین اقول للہ خدارا کچھ ایمان و دیانت
سے بھی کام ہے یا مقصود صرف تصحیح کفریات و مغالطہ عوام ہے اولا کیا آپ ایسی بات
کہہ سکتے ہین کہ اس حدیث کے آئندہ ٹھہرانے مین کسی دو علم نہین دی عقل ہی نے کبھی خلاف کیا
اوسے گذشتہ بتایا کسی مجنون کو وہم بھی ہوا یا اسکے مثل کسی اور ایسے ہی واقعے مین جسے
گذشتہ ٹھہرانے پر تمام روز دین کے مسلمان یا خود وہی ٹھہرانیوالا کافر ٹھہرے اختلاف پڑا

ہان یوم تأتی السماء بدخان مبین مین علما مختلف ہوئے عبد اللہ بن عباس عبد اللہ بن عمر
رضی اللہ تعالی عنہم نے فرمایا یہ دھوان قریب قیامت آئیوالا ہے عبد اللہ بن مسعود
رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا زمانہ قحط قریش قبل واقعہ بدر مین گزر گیا ایمان سے کہنا
کیا یہ اختلاف اسمٰعیلی کہ سب مسلمان کافر ہو گئے وہی اختلاف متقدمین ہے کہ دھوان
آ گیا یا آئیگا کیا کسی محض بعلاقہ نے لگاؤ مسئلے مین ماضی و مستقبل کا اختلاف کہین ہوا ہے
اگرچہ اوس سے کسی قول پر کچھ حرف کسی قائل پر کچھ الزام اصلا نہ آسکے دستاویز مطلق ہے
کہ اب جہان چاہو ماضی و مستقبل مین اختلاف کر دو کچھ مضایقہ نہین اگرچہ اُس اختلاف
سے صراحۃ کفر لازم آئے اگرچہ ایمان ہاتھ سے جائے یعنی ماضی و مستقبل کے اختلاف کی
کوئی نظیر ہونی چاہیے رہا کفر اسلام اس سے کیا بحث انا للہ وانا الیہ راجعون۔
سرکار کیا اسیکا نام ایمان وحیا ہے کیا یونہین دفع الزام ہوا کرتا ہے خدا کو ایک جانکر
کہنا کیا ایسی حمایت حمیت جاہلیت نہین کیا ایسا جواب دین و دیانت کو جواب
رخصت نہین ع شرم بادت از خدا و از رسول ہم ثانیا مثلا کوئی اسمٰعیلی کہے
ساعت قیامت حشر نشر حساب کتاب عذاب ثواب صراط میزان دخول نار و جنان
یہ سب وقائع واقع ہو لیے قرآن و حدیث نے خبرین دی تھین سو پیغمبر خدا کے فرمانیکے موافق
ہو لیے اسکی نسبت سرکار سے کیا حکم ہوگا یہ بھی وہی اختلاف ہے جو بعض متقدمین مین ہوا
ہے کہ بعض نے ایک واقعے کو گزشتہ لیا بعض نے آئندہ کیا اسمین کفر نہین بینوا
توجروا ثالثا سرکار نے نہ سیدنا عیسی علیہ الصلاۃ والسلام کا نام پاک دیکھا۔
نہ دجال ملعون کا ذکر ملاحظہ کیا اور گزشتہ و آئندہ کا اختلاف مثل اختلاف متقدمین
ٹھہرا دیا جب وہ ہولیا تو عیسی علیہ الصلاۃ والسلام کا نزول وس سے پہلے ہولیا اور اسکا و

خروج اوسنے پہلے بھلا فرض کیا کہ دجال ثانی وہابیت ابن عبدالوہاب نجدی خذلہ اللہ
کو ٹھہرایئے یا ثانی نجدیت اسمٰعیل دہلوی علیہ ما علیہ کو مگر عیسیٰ مسیح ابن مریم کیسے بنا سکیگا
کس غیر نبی کو رسول اللہ و کلمۃ اللہ و روح اللہ بنایئے گا یوں بھی ہزار وہم کی تہمت
منفر ہیں ع قضائے نبشتہ نباید ستر د رابعا تقویۃ الایمان جس غرض سے گڑھا جسکی ابتدا
ہوا اسنے یہ حدیث زمانہ موجودہ پر خاص اسی غرض سے جمائی ہے کہ دنیا بھر کے مسلمانون
کا کفر و شرک ثابت کرے سوق کلام ہی اسی لیے کیا ہے تو یہاں لزوم کا کیا محل صاف
التزام ہے اپنے کفر کا التزام نہ بھی ہو تو تکفیر جملہ مسلمین کا التزام جلا ہوا ہے اب وہ
احکام مبارک ہوں جو سبل السیوف کے صفحہ ۱۹ سے صفحہ ۲۰ تک ارشاد ہوئے جنابے آپ
اپنے اس خط میں صلا نام کو بھی تعرض کرسکے گویا آپنے وہ سارا ذکر طویل و دراز
دیکھا ہی نہین الزام خصم آپنے اچھے اٹھائے یعنی سب اوٹھا لیے سب سہار گئے ع
آفرین باد برین ہمت مردانہ تو ٹو و لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ششم لکم ورنہ ایسے
لزوم کفر سے سب پر کفر عائد ہو سکتا ہی جو کسی مسلمان کی شان نہین اقول کہیگا اسمٰعیل
اور عائد ہوگا سب پر یہ کہان کا حکم ہے ہان یہ بدو کا اعتقاد ہو کہ حنفی شافعی مالکی حنبلی
تمام ائمہ اہلسنت پر ایک دوسرے کے اعتقادات کفر لازم ہے دیکھیو رسالہ اتفاق
ورود وادوم گزارش چہارم الحمد للہ سرکار نے اپنے تفصیلی عذرونکا حشر بھی
دیکھ لیا اب صدر و ختام و وسطا وہی کلام مبین ہو دلا ئل آئیدہ اور باقی ہین اونکی بھی نا
برداری کردن اور لا زبان سامی کی کوئی شکایت باقی نہ رکھوں و باللہ التوفیق ہفتم لکم

ایمان کا تعلق جسطرح قلب سی ہے اسیطرح کفر بھی قلب سے متعلق ہونا چاہیے بغیر
انکار قلبی کے کفر ثابت ہونا دشوار ہے۔ اقول اولاً کفر کا تعلق جسطرح قلب سے ہے

اسیطرح ایمان بھی قلب سے متعلق ہونا چاہیے بغیر تصدیق قلبی کے ایمان ثابت ہونا دشوار ہے آپنے انھین کے ایمان پر کیونکر شہادت دی شہید کہدینے کی جسارت کی کیا آپکو اوسکے قلب کا حال معلوم تھا اگر کہیے اوسنے کلمہ پڑھا اس سے اسلام ثابت ہوا ہم پہنچیگے اوسنے کفریات بکے اس سے کفر لازم ہوا کیا کلمہ پڑھکر جنتی ہوجاتی ہے کہ جیسے چاہو کفریات بکو کچھ پرسش ہی نہین ثانیا ایک شخص نے نہ اعتقادا بلکہ براہ ہزل و استہزا اللہ و رسول و قرآن پر قہقہے اوڑائے اور دشنامین سنائین کیا وہ کافر ہوگا یا نہین اگر انکار کیجیے تو اپنے ایمان کی خبر لیجیے اللہ واحد قہار فرماتا ہے قل اباللہ وایتہ ورسولہ کنتم تستھزؤن o لا تعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم کیا اللہ اور اوسکی آیتون اور رسول سے ٹھٹھا کرتے تھے بہانے نہ بناؤ تم کافر ہوگئے مسلمان ہوکر اسکا نفیس بیان الکوکبۃ الشہابیہ مین ملاحظہ ہو اور اگر اقرار کیجیے تو یہ بغیر انکار قلبی کفر کیسا ثابت ہوگیا ظاہر ہے کہ ہزل و استہزا کے لیے اعتقاد قلبی درکار نہین مثلا کوئی شخص براہ سخریہ . . . کو گدھا کہے تو وہ ہرگز . . . کی آدمیت سے انکار قلبی نہین رکھتا ثالثا اگر کوئی شخص کلمہ پڑھے اپنے آپکو مسلمان کہے ہمارے قبلہ کیطرف نماز ادا کرے ہمارا ذبیحہ کھائے بااینہمہ مندرون مین جاکر بتون کو سجدہ کرے حاجت کے وقت بتون کی دہائی دے انھین پکارے انسے مدد مانگے آپکے نزدیک اسکا کفر ثابت ہوگا یا بوجہ کلمہ گوئی وغیرہ امور مذکورہ اسلام ہی ثابت رہیگا بر تقدیر اول بغیر دل کا حال جانے آپنے اوسکے کفر پر کیونکر حکم کفر لگا یا کفر تو قلب سے متعلق تھا رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین افلا شققت عن قلبہ جب وہ کلمہ پڑھے ہمارے قبلے کیطرف نماز

پڑھتا ہمارا ذبیحہ کھاتا ہو تو ایسے طور پر بحکم حدیث مسلمان ہے رسول اللہ صلی اللہ
تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں من صلی صلاتنا واستقبل قبلتنا واکل ذبیحتنا فذلک المسلم
الذی لہ ذمۃ اللہ وذمۃ رسولہ فلا تخفروا اللہ فی ذمتہ اب کہ آپنے اوسے کافر بنایا آیت میں مسلمانوں
کو کافر بتایا اور یہ بحکم حدیث کفر ہے رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے
ہیں ایما رجل قال لاخیہ کافر فقد باء بہا احدہما بر تقدیر ثانی جب امور مذکورہ کلمہ
خوانی وغیرہ کے ساتھ تمہارے نزدیک سجدہ اونکی دوہائی اور انسے استعانت نے ثبوت
اسلام میں خلل نہ ڈالا تو یا رسول اللہ یا علی یا شیخ عبد القادر کہنے والے کیونکر
مشرک ہو سکتے ہیں کیا یہ کلمہ خوان نہیں یا ہمارے قبلہ کو نماز نہیں پڑھتے یا ہمارا
ذبیحہ نہیں کھاتے اور جب یہ مسلمان ہیں اور ضرور مسلمان ہیں اور آپ نے محض بے وجہ انکو ایسا
ہی انہیں کافر بنایا انہیں اور ابو جہل کو شرک میں برابر ٹھہرایا تو بحکم حدیث خود آپ ہی
کافر ہوا غرض آپ ہی کے بیان سے ایک تقدیر پر آپ کافر دوسری پر اسمعیل
جو چاہئے پسند فرمائیے - نہیں نہیں تقصیر معاف سرکار کے اس بیان سے سرکار ہی
کو کسیطرح کفر سے مفر نہیں دوسری تقدیر بھی خود سرکار کی قسمت پر پڑیگی کہ آخر
خط میں غوث پاک وحضرت علی کے پکارنیوالونکو کافر فرمایا ہے کہ کرد و نیافت چاہ
کن را چاہ درپیش والعیاذ اوہو اصل انکار قلبی سے مراد اسکا وجود نفس الامری یا ظہور
عند الناس شق اول کا بطلان ابھی آیت قرآن سے واضح ہو چکا شق ثانی پر ثبوت
کفر سے مراد ثبوت عند اللہ یا عند الناس تقدیر اول بدیہی البطلان کہ ثبوت
کفر عند اللہ ظہور انکار عند الناس کا محتاج نہیں نہ اللہ کے لیے کسی امر کو دشوار
کہہ سکتے ہیں تقدیر ثانی پر حاصل یہ ہوا کہ جب تک اوس شخص کا انکار قلبی ظاہر

نہ ہو جائے ہمارے نزدیک اُسکا کفر ثابت ہونا دشوار ہے اب اتنی گزارش کریہ
ظہور اسمین محصور کہ ہمین اُسکے انکار قلبی پر یقین قطعی جازم حاصل ہو جائے خواہ یون
کہ اللہ و رسول خبر دین یا ہم اوسکا دل چیر کر انکار آنکھون سے دیکھ لین یا ظہور عام
کہ بطور مذکور ہو یا بذریعۂ امارات و علامات اقوال و افعال یثق اول صریح البطلان
و مذ لازم کہ سوا اون چند معدودین کے جنکے کفر پر نصوص قاطعہ وارد ہو چکے
جیسے ابلیس و فرعون و ہامان و ابولہب وغیرہم لعنہم اللہ اور کسی یہودی نصرانی
ہندو مجوسی کو کافر کہہ ہی نہ سکین کہ اُن کے باب مین نہ وحی آئی نہ ہمنے اونکے دل
چیر کر دیکھے نہ ہمین علم غیب تو انکار قلبی پر یقین قطعی کہان اور یہ ... و ... حکم کفر
باطل و ہذیان حالانکہ یہ اجماع تمام امت مرحومہ کے خلاف اور قرآن و حدیث کے
نصوص صریحہ و احکام کثیرہ کا ابطال ہے لاجرم شق اخیر ہی متعین و ضرور حق ہے
بیشک جب تک ہم اوسکی زبان یا جوارح سے کوئی قول یا فعل ایسا نہ پائین جو
علامت انکار ہو حکم کفر نہین کر سکتے مگر اب سرکار کی یہ ساری ... تلبیس المہاد رسید
کہ اسمٰعیل کے کفر پر جو احکام فقہی لکھے ہین وہ بھی انھین علامات و امارات کی بنا پر
ہین جنکا ثبوت بہ نشان صفحات اوسکی کتابون سے دیا گیا اور ملازمان سامی
نہ اونکا انکار فرما سکے نہ اونپر سے علما کے احکام کفر و لزوم اوٹھا سکے پھر یہ ندائے
بیمعنی و صدائے نے ہنگام یعنی یہ قولکم ہلا ہلا شققت قلبہا الحدیث اول تو لا
شاید ملازمان سامی نے یہ کوئی مصرع کہین لکھا ہوا دیکھا یا کسی سے سن لیا جسے حدیث
سمجھ لیے ثابت تو کیجیے کہ حدیث کے یہ لفظ ہین۔ پھر بھی غنیمت ہے یہ جری جسکی حمایت
مین سرکار یون دیانت و انصاف و رعایت جانب خدا و رسول جل جلالہ

وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا صریح خلاف فرماتے ہین قرآن و حدیث کے معنی مذہب
اپنی جی سے گڑھ کر خدا و رسول پر افترا کر دینا تو سہل کام ہے تو الفاظ بھی گڑھتے
اسکی بھی معتقد پارٹی طائفہ ندویہ نے یہان قرآن گڑھا ہے لا تستطیع ترکیب الغیبۃ
کو آیت قرآن بنایا سہل کام ہے تو یہ حدیث بھی گڑھی تھا یہان سہل کام نہ یہ حدیث
سمجھ کر نقل نہ فرمائی یہ حدیث تو صراحۃً ہمارے موافق ہے سیدنا ابن سیدنا
اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے جہاد مین ایک کافر پر حملہ فرمایا اوسنے لا الٰہ
الا اللہ کہا شمشیر الٰہی کا اوٹھا ہوا ہاتھ نہ رک سکا بعد کلمہ پڑھنے کے قتل ہو گیا بعد
حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خوف پیدا ہوا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم سے حال عرض کیا اور معذرت کی کہ یا رسول اللہ اوسنے تلوار کے خوف سے
کلمہ پڑھ لیا فرمایا افلا شققت عن قلبہ حتی تعلم اقالہا ام لا تو نے اوسکا دل چیر کر
کیون نہ دیکھا کہ جانتا کہ اوسنے دل سے کہا ہے یا ڈر سے معلوم ہوا کہ ہمین کسی کے
ساتھ معاملہ کرنے کے لیے اوسکی قلبی حالت جاننی ضرور نہین کہ علم غیب کی حاجت
ہمین کیا راہ ہم اوسپر کاروائی کرینگے جو اوسکی زبان و ارکان سے ظاہر ہو جسطرح
لا الہ الا اللہ کہنے والے کو ہم مسلمان جانینگے اگرچہ ایمان تصدیق قلبی ہے یونہین
مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان مین گستاخی کرنے کذب الٰہی کو جائز کہنے
پر حکم کفر لازم کرینگے اگرچہ کفر اصلاً قلبی ہے۔ **قولہم** آپ لکھتے ہین صراحۃً لازم کرتے
بالفعل علم غیب نہین اور اس لزوم سے کفر کا فتویٰ دیتے ہین **اقول** تحقیق جواب
سابقاً معروض مگر افسوس کہ ملا جان صاحب نے لزوم لزوم کا نام سنلیا اور اوسکے
معنی اصلا نہ سمجھے محققین کہ لازم مذہب کو مذہب قرار نہین دیتے لزوم کفر سے تکفیر

نہین فرماتے وہان لازم سے یہ مراد کہ وہ امر اُس کلام سے صراحۃً ثابت و مفاد جلی ہو
بلکہ بعد ترتیب مقدمات بالمآل اوسکیطرف مودی ہو جائے تو محتمل بانیظر ظاہر اسلام
مظنون کہ قائل اپنے لازم کلام پر متنبہ ہوا یا بہ انتفائے لزوم متنبہ باعث اوسکا لزوم
ہی نہ مانا او احتمال صحیح مانع تکفیر نہ یہ کہ جو امر کلام سے صاف و صریح طور پر ثابت
ہو جسمین نہ اصلا خفا نہ انکار کی گنجایش وہ بھی مذہب قائل نہ قرار پاے اور لزوم
والتزام کا جھگڑا آڑے آئے یہ جہل اوضح و ضلال فاضح ہے شفا شریف و نسیم الریاض
کی عبارتون سے گزرا من قال من اہل السنۃ بالمآل لما یؤدیہ الیہ قولہ کفرہ فکانہم صرحوا
عند المکفر بما ادی الیہ قولہم لفظ بالمآل دیکھیے نہ فی الکمال مفاد مراد نہین کانہم صرحوا
دیکھیے کہ حقیقی صریح مین نزاع نہین یہین کتابین مذکورین مین ہے من لم یر اخذہم
بمآل قولہم لم یر اکفارہم وقال لانہم اذا وقفوا علی ہذا قالوا لانقول لیس بعالم ونحن
ننتفی من القول الذی الزمتموہ لنا بل نقول قولنا لا یؤل الیہ علی ما اصلناہ
یہان مآل دیکھیے یؤل دیکھیے اذا وقفوا دیکھیے کہ ابتداءً قائل کے عدم تنبہ کا اشعار
لانقول دیکھیے ننتفی دیکھیے بل نقول لا یؤل دیکھیے کہ ہنوز اوسے گنجایش انکار
نہ ایسا مفاد صریح جو اسمٰعیل کے کفریہ اولی مین ہے دریافت کرنا اختیار مین ہو کہ
جب چاہے کر لیجیے اسے سُنکر ہر جاہل گنوار ہر بچہ جبکہ عاقل ہو قطعًا یہی سمجھیگا کہ ابھی
معلوم نہین ہان معلوم کر لینا اختیار مین ہے اسمین کونسی خفا ہے کونسی ترتیب مقدمات
کی حاجت ہے کس عاقل کو گنجایش انکار اسے لزوم بہ معنی معلوم نہ کہیگا مگر مجنون ملوم اسکے لیے
حضرت مجیب مدظلہ نے صراحۃً لازم فرمایا تھا افسوس کہ آپنے آدھا دیکھا یعنی لازم
اور آدھا نظر نہ آیا یعنی صراحۃً اور اسکے بعد کا جملہ سارا ہضم فرما گئے کہ یہان صراحۃً

اللہ تعالیٰ کی طرف جہل نسبت کیا معاذ اللہ اگر صریح دہتان لزوم بھی [illegible] کفر ہو
تو ملا زمان ساحی اپنے ایمان کی خیر منائیں مثلاً کوئی شخص [illegible] کو خدا کہے [illegible] یا یہ معنی
کہ یہ اللہ کے سوا دوسرا خدا ہے بلکہ یوں کہے جسے اللہ کہتے ہیں وہ یہی ہے یہی خدا ہے
اسکے سوا کوئی خدا نہیں اب سرکار سے استفتا ہے کہ یہ شخص کافر ہوا یا نہیں اگر کہیے
نہ تو تمام جہان کے علما نہ صرف علما بلکہ ہر مسلمان سے اپنا حکم پوچھ لیجیے اور اگر کہیے ہاں
تو جناب کے لیے ہاں آپ فرما چکے ہیں کہ انکار ما جاء بہ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کفر ہو
بشرطیکہ نص قطعی صریح ہو یہاں کونسی نص میں آیا ہے کہ زید خدا نہیں اور اس منطوق
صریح کے علاوہ اور جس طریقے سے کفر نکالیےگا وہ لازم کلام پر کلام ہوگا جو لزوم ہے
نہ التزام اور آپ فرما چکے ہیں کہ لزوم سے کفر ثابت کرنا یہ طریقہ اصول اسلام کے
بالکل خلاف ہے بالجملہ اسے کافر نہ کہیے تو باجماع امت آپ پر کفر ثابت اور کہیے تو
خود آپ ہی کی تصریح سے آپ اصول اسلام کے بالکل مخالف ایک مفر کدھر ہے۔ کیا خوب
ہیں مثال فرض کیوں کرو سرکار خود ہی جو خاتمہ میں فرمایا اگر قرآن و احادیث سے کفر ثابت
ہو جائے تو مجکو انکار نہیں چنانچہ جو مشائخین دعوے الوہیت کرتے ہیں انھیں
کفر [illegible] فرمایا پیر کو خدا تصور کرنا آپ نے جو بتایا ہے وہاں کفر گنا ہی نہیں اور نہیں سب سخت تر
یہی ہیں مگر ہم ابھی ثابت کر چکے کہ آپکے تفرقہ لزوم و التزام پر یہاں کفر نہیں نکلتا تو
آپنے بلا وجہ محض لزوم سے مسلمانوں کو کافر کہا اور اپنے اقرار سے بالکل مخالف اسلام ہے اور
احادیث صحیحہ کے حکم سے بارہا احدہما کے مستحق ٹھہرے اگر اپنے لیے بھی کہیے گا کہ احادیث
صحیحہ سے کفر ثابت ہو جائے تو مجکو انکار نہیں شاید انکار نہ ہوگی یہی معنی سمجھے کہ آپکا کفر قبول و
منظور [illegible] کردہ نیافت۔ بالجملہ کفریہ اولیٰ میں علم قدیم الٰہی کا انکار کلام ممعیل سے ہرگز لزوما

ثابت نہین بلکہ بالیقین التزاماً ہو آپ اپنا لکھا یاد فرماتین کہ علم قدیم کی نسبت
اختیار کی صراحت ہوتی تو علم الٰہی چندان مضائقہ نہ تھا اور حضرت مجیب مدظلہ کا
اسپر بھی تکفیر نہ فرمانا اوسکا وہ منشا ہے جسکی بناپر محققین نے طائفۂ ضالۂ کرامیہ کو
صرف بدمذہب گمراہ ٹھہرایا کافر نہ فرمایا یہ آپکا ۱۳ عیل بھی اس قول باطل مین یقیناً
انھی گمراہ طائفے کا ہے وکفے بہ ضلالا مبینا ۱۰ لکھم یہ معنی کہ جنت و نار و ملئکہ و کتب
آسمانی وانبیا علیہم السلام کو مت مانو آپنے اون الفاظ سے بطور لزوم نکالے ہیں
جنسے کفر ثابت نہین ہو سکتا اقول سرکار نے دریچہ تنگ کیطرح یہ لزوم لزوم
سبق خوب یاد کرلیا ہو محل ہو یا نہو اسکی رٹ لگا دیتے ہین اوسکا قول تھا اللہ
کے سوا کسیکو نہ مانے۔ اللہ نے فرمایا میرے سوا کسیکو نہ مانو۔ اللہ کے سوا کسیکو
نہ مان یہ سلب کلی ہین جو تھے لفظ تھے اور ونکو ماننا محض خبط ہے یہانجا کلی ہو گیا اون
تین مین عموم سلب اس خبر مین شمول ہے یا ب ان لفظونکا صریح منطوق نہین لازم
آجاتا ہو کیا عام کے نیچے اوسکے افراد بحسب صریح لفظ داخل نہین ہوتے بطور لزوم
سمجھے جاتے ہین سرکار سمجھ تو عقل کے موافق فرمایا کرین یا مخالفت مین عقل و نقل دونو
لزوم نہین التزام ہے یہان دقیقہ یہ ہے کہ کوئی کافر ساکافر جب مسلمان بنکر عوام مسلمین کو
گمراہ کرنا چاہے تو انکار ضروریات دین اگر کرتا بھی ہے تو پردۂ تاویل مین مثلاً
صاف صاف کہدے کہ حشر جھوٹ ہے جنت غلط ہے نار باطل ہے تو سرجاہل سا جاہل
مسلمان اوسکا کفر سمجھ جائے جال مین نہ آئے ان انکا انکار پھیر کیطرح کریگا یون
کہ حشر ضرور حق ہے مگر اس سے مراد حشر ارواح ہے نہ حشر اجساد جنت و نار ضرور ہین
مگر کچھ روحی لذت والم ہین یہ مکانات ملئکہ قوت باطنی کا نام ہے ابلیس قوت بدی جن

جنگلی آدمی آسمان مطلق بلندی وغیرہ ذلک جب علما سے ضروریات بھی پیدا ہیں جب تک تنہا ہو اور
اونکی عرض فا کا مساعد تو خاص خص الخواص یعنی نفس کلمہ طیبہ سے بھی کھلم کھلا انکار اونکی تمام
و تمامیت کے لحاظ سے مستبعد لہذا اس معنی کے ارادہ مین شبہہ نے راہ پائی اور ہمارے آئمہ
محتاطین و محققین سے محققین نے تکفیر مین احتیاط فرمائی مگر لیت سید ہمارے علما کی شدت اخفیا
دیکھو اور بدگو مفتری اپنے افترائے لقب تکفیر کو بیٹھ کر رہ گئے و سید الحمد لله و لکم جناب رسول
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چونکہ افضل المرسلین و محبوب رب العالمین ہین اونکا تصور بوجہ کمال
تعظیم و تکریم کے بہ نسبت دوسری شے کے تصور کے عبادت سے زیادہ تر مشابہ ہو گا
اقول الحمد لله غنیمت ہی کہ آپنے اون الفاظ کا فر منشا مین بہت تبدیل و تخفیف کی
مطلب تو سرکار کا بھی ضرور ہوا کہ محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نماز وغیرہ کسی
عبادت مین تصور آیا اور شرک کی مشابہت پیدا ہوئی کافرون مشرکون سے تشبیہ
حاصل ہوا اب اس کفر پہ کہیے ردیں بقیہ کلام سل السیوف لا خطہ ہو کہ خدا اور رسول شبیہ
و مشابہ شرک کے نہ فقط جائز بلکہ فرض و واجب کر دیا اسلئے ٹھہرتے ہین نماز مین الحمد وغیرہ
عامہ سور کی تلاوت حرام قرار پاتی ہی بلکہ بیرون نماز بھی تلاوت قرآن حرام و تربہ
تکفر ہوئی جاتی ہی سکر یہ کیا کفر یہ ہونیکو کافی ہینن ثانیاً محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم کا نماز مین تصور تو اس جرم پر حرام ہوا کہ وہ افضل المرسلین کیون نہ ہوے محبوب العلمین
کیون ہے خدا نے اونکی تعظیم و تکریم کیون فرض کی خلاصہ یہ کہ خدا نے مسلمان کو مسلمان
کیون بنایا اگر یہ زیادہ تر مشابہ تو یہ فرما رہا ہی کہ شرک سے مشابہت کثیرہ تصور سے
تصور کو حاصل ہی کہ یہ زیادہ تر ہی تو زیادہ مشابہ وہ بھی ہین لا اقل نفس مشابہت
تو منفر نہین پھر کیا شرک کی مشابہت بھی حرام ہی کہ خوب کثرت ہو زیادہ تر ید من تشبیہ تو حرم

فہو منہم میں تو نہ زیادہ کی قید ہے نہ زیادہ تر کی تو اب سرکار نے نفس نماز ہی حرام
کر دی اور کچھ نہ ہو تو اپنے افعال رکوع و سجود و قیام و قعود کے مقصود ہے تو خالی نہیں
ہو سکتی کہ فعل اختیاری بے تقدم تصور بوجہ ما صادر نہیں ہو سکتا بلکہ عاقل کو تصدیق بفائدہ
بھی ضرور جیسے تصورات ثلثہ سے ناگزیر تو ہر فعل پر تینوں تینوں مشابہت شرک سے مفر نہیں
سرکار نے اچھی توجیہ فرمائی کہ ڈھول بت کھال بھی گنوائی انا للہ وانا الیہ راجعون ثم لکم
پہچانا یہ کہ نفس دلائل پر نظر کیجئے اقول یہی فقط تو سرکار نے بنائی قہر ل کے ساتھ جو دلائل
مذکور تھے اونکے نام لینے تک کی نوبت نہ آئی ثم لکم صرف اولی وعدم اولی غایت فی
الباب جوازہ وعدم جواز کا اختلاف رہجائیگا اقول سرکار زبان آگے بارہا چلتے ہیں کبھی کسی
کفریہ پر آپ اپنے خصم کا الزام نہ اٹھا سکے متعدد الزامات سے یوں دامن کشاں گزر گئے گویا دیکھی
نہیں اور بعض جگہ صاف صاف لزوم کفر کا اعتراف کر لیا اور جہاں کچھ حرکت مذبوحی فرمائی وہ
محض بیگانہ بلکہ کہیں کہیں کفریہ کی حمایت میں اور اپنی طرف سے کفریات تازہ بول اوٹھے جنکی
تفصیل معروض ہوئی اور پھر حیا کا بھلا ہو آپ اسے اولے وعدم اولے کا اختلاف بتاتے ہیں یہ نفرمایئے کہ
لزوم کفر وضلالت تو دہلوی اسمٰعیل تو یقیناً ثابت ہاں تکفیر وعدم تکفیر میں اختلاف ائمہ
فقہاء ومتکلمین ہے ثم لکم جسکی وجہ سے باہمی اتفاق مثل سابق کے ہو جائیگا اقول ائمہ وعلمائے
سابق زمان ہی کے اقوال سے احکام کفر ولزوم کفر ثابت کئے ہیں جنکا آپ کچھ جواب دے سکے
پھر کسی کا قول لزوم الکفر سے اتفاق کیسا سرکار یہ نہ ہو بنا شد کہ سب بیدینوں بد دینوں سے اتحاد
فرض و داد ایمان یہ نہو تو ایمان مدار نہ نماز روزہ کا رنت ثم لکم مومن لعان نہیں ہوتا اقول اولا
مگر حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان اقدس پر طعان مومن ہے نہ ہی سالہ جیسا ہوا آپکے سامنے موجود
ہے اول سے آخر تک اس شخص کی نسبت کہیں لعنت کا لفظ نہیں ہمارے علمائے محتاطین کا داب یہ جب

زبان میں اللہ تعالی نے خود پہلے قرار دیا کہ یہ سب الفاظ عجالت میں لکھے ہیں صرف ظاہر کہ عجالت
میں ایسا انصاف کہاں ہو سکتا ہے کہ تحریر عذر ایسی ہی کی العجلۃ من الشیطان تو کیا استغفر اللہ کہ
متنبہ کرو کہ تمام تا ہندوستان کے دیار سے مطلع نہیں اقوال اولیا واقعی بہت عجالت ہے آپکے
اپنے قول نا ثابت ہیں جمعیت کی خبر نہیں تحریر شریف میں کن علماے ہندوستان کے اقوال آپنے
نقل کیے جس سے یہ غرض حاصل ہوتی ان شاہد علماے ہندوستان سے خود اپنی ذات عزا ولی ہو تو اس عجالت میں
یہ دو صفحے کی تکلیف بھی نا حق اوٹھائی اتنا ہی لکھ دیتے کہ ہمارے نزدیک وہ کافر تھا یہ مہمل غرض
مستقیمہ بھی حاصل ہو جاتی ثانیا یہاں تکفیر کا دعوی خود تھا اوسکی ضلالت پر تمام علماء اہلسنت
ہندی و غیر ہندی متفق ہیں مثل حضرت شاہ عبد العزیز صاحب مولانا رشید الدین خان صاحب دہلوی وغیرہم معاصرین
اسمعیل کے تابع اور بعد کے فتاوی و رسائل مخفی نہیں یا آپکی طرز ادا پر کہوں کہ تمام علما و فضلا
ہندوستان کے مرید دہلوی کے مرید نہیں مگر بعض جہلا جنکو بطور ورثہ کے ضلالت بطالی ہے وہ مجبور
معذور ہیں وہ مثل بہوچکے حضور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی تنقیص و توہین کو داخل ایمان سمجھتے
ہیں اور عجب عجبیات ویلات و تسویلات دہلوی کے کلمات کفریہ کو صحیح و ثابت کرنا چاہتے ہیں جسکو
کوئی عالم ربانی و فاضل حقانی پسند نہیں کرتا ثالثا یہ ہندوستان کی قید احترازیہ کس
سے ہے جہلا کو نکالی کہ حرمین طیبین کے علما و فضلا آپکے امام دہلوی کو جو کچھ فرما چکے اور فرماتے ہیں اونکے
فتاوی مطبوعہ و محفوظہ سے ظاہر ہے لکم بعض علما جنکو بطور ورثہ تکفیر وغیرہ کی اقوال وغیرہ ہیں
تضلیل و تفسیق بھی داخل کر دی تفصیل تو دلائل ساطعہ واضحہ سے ثابت ہو چکی سکر مسی جن کا
بالا ہے کہ جب [illegible] اور تفسیق کی تجویز خود کلام سائل سے مستفاد کہ تاتا فی الحال [illegible] و عدم جواز کا
اختلاف ہے جائیگا عدم جواز کا اور صغیرہ اور صغیرہ و بعد اعتیاد کبیرہ اور کبیرہ موجب فسق اور
اعتیاد [illegible] ہاں کسی گمراہ بددین کو ضال و فاسق بھی نہ کہنا ندویوں کا ایمان ہے

مگر یہ سلف دخلف اہلسنت کے خلاف وتسویل شیطان ہی قولہ کمثل روافض کے داخل
اسلام سمجھتے ہین اقول تاء مستحق ہونا آپ کا بحیث نہ کرسکے اور مستحق کی تنکیر و تنظیم الخ
اسلام وسنت ہی و غیر المغضوب علیہم و لا الضالین ہی یہ تھا اونکا انصاف
صاحبونکی ایمانی حالت ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تنقیص شان کی
مثل ٹھہرائے اور اسکے برا کہنے کو تبرا کہے روافض سے تشبیہ دیجیے قولہ قوم جسکو کوئی عالم ربانی
نہین کہتا اقول وہان ہندوستان کی چار دیواری تھی اب سلب کلی کا یہ دن ہو گیا نیما حرین
طیبین کا دور بچاچے ہوئے ہین عرض کرون سرکار کا یہ کلام ظاہر یعنی سخت خون انفہ و سودائے
تعصب صفرائے اعتساف ہی اگر پسند خاطر عاطر ہو تو فقیر اسکی وہ شرح عرض کرے کہ سارا
بلغم چھٹ کر حق کے مطابق ہو جائے تکفیر مبنی للمفعول ہی یعنی کافر کہا جانا اور سب و شتم
مبنی للفاعل یعنی اسمٰعیل کا انبیا و اولیا کی توہین و تنقیص کرنا اور کفر سے مراد اوسکی کلمات
کفریہ اور بطور ورثہ اسلیے کہ وہابیہ ابنائے اسمٰعیل ہو حقیقی نہین بلکہ نبوت مذہبیہ جسکی
بنا پر اوسے باباالنجدیہ وابی الوہابیہ کہا گیا تو اب معنی یہ ہوئے کہ بعض علماء وہابیت شعار جنکو بطور
ورثہ کے اسمٰعیل سے تکفیر یعنی کافر کہے جانے وغیرہ یعنی گمراہ و بد مذہب ٹھہرائے جانیکی دولت ملی ہی
وہ بوجہ پسر خواندگی اتباع اسمٰعیل و خلفائے اسمٰعیل مین مجبور و معذور ہین وہ اون گمراہوں کے سب
شتم کو جو اونھونے حضرات انبیا و اولیا علیہم الصلاۃ والسلام کی شان مین بکے ہین مثل روافض کے داخل
اسلام سمجھتے ہین اور عجب عجب تاویلات و تسویلات سے اسمٰعیل و اسمٰعیلیہ کا ہر قال کفر تا الی ہی چلتی بناتے
کرتے ہین کبھی نفی ماننے کے معنے معبود نہ جاننا کبھی صرف نوع کذب مین حلال بتانا سنا جواز
کذب کو ہلکا بتانا کبھی مکالمہ حقیقی کو الہام ٹھہرانا کبھی صریح کفریہ متقدمین کا اختلاف
بتانا کبھی یہی کہہ کر کہ کچھ اور مراد ہے اور آپ دوسری تقریر کرتے ہین اور ان کا کی

بنانا و غیرہ وغیرہ جسکو ہند و عرب و روم و شام و مصر وغیرہ میں سائر بلاد و دار الاسلام میں
کوئی عالم ربانی و فاضل حقانی پسند نہیں کرتا بلکہ ہر عاقل ہوشیار اوسے ضلالت پرستی اور نشئہ
تعصب کی سیاہ مستی جانتا ہے اس تقدیر پر یہ تقریر بیشک حق واضح و منیر خدا کرے آپ
اسے قبول کریں اپنے لیے سامان خوشنودی خدا و رسول کریں اسد الہا دوولی الایادی **قولکم**
مجکو جواب رسال فرمانیکی ضرورت نہیں **اقول** قصور معاف کرنے وہ مثل سنی ہی کہ کھوکری
کیوں بیٹتے ہو۔ شیر سے رہینگے الخ **قولکم** ہاں اس اجمال کو دس بیس جز میں مفصل عرض
کر سکتا ہوں **اقول** ہاں سالے کہ نکوست الخ خدا کے لیے ایسی ہمت نہ کیجیگا دو صفحوں میں
اتنے کفریات تازہ دیے ہیں دس بیس جز میں کہانتک بیجیگا دو صفحے پر ہم سے دو جز
لکھوائے ہیں فی اس بیس جز پر کتنے مجلد لیجیے گا **قولکم** امید کرتا ہوں کہ آپ اسکے جواب
کی فکر نہ کرینگے **اقول** تقصیر معاف ع کیکر نخب لذیذ النکاح ٭ وتہرب من صولہ
النکیح ٭ **قولکم** ہاں اگر صرف قرآن شریف و احادیث صحیحہ سے کفر ثابت ہو جائے
تو مجکو انکار نہیں **اقول** والا سرکار سے بڑی چوک ہوئی دعوے قطعیت بھول گئے متواترہ
کیجیے اور حضور بانی تحریر ان سوالات شرعیہ کا جواب دیجیے (ا) کہنا ہو اللہ تعالی کا مرجانا
ممکن (س) دو خدا ممکن بالذات ہیں (م) عالم کے بہت اجزا غیر ارض و سما و قدیم
ازلی ہیں (ع) خدا کی جورو تو نہیں ہاں کنیز سُرِّیّہ جنھیں حرم کہتے ہیں بہت سی ہیں معاذ اللہ
وہ اونکے ساتھ شب باش ہوتا ہی مگر عزل کرتا ہو کہ ولد نہ لازم آئے لو اردنا ان نتخذ لہوا
لاتخذناہ من لدنا ان کنا فاعلین کے یہی معنی ہیں (ی) خدا کے چھ مونھ ہیں چار
پورب پچھم اوتر دکھن ایک اوپر اور ایک نیچے اینما تولوا فثم وجہ اللہ کے یہی معنی ہیں۔
(ل) خدا بڑا موٹا بیشمار لمبا اللہ اکبر کوئی لمبی سی لمبی چیز اوسکے ایک رونگٹے کی مثل نہیں

پیش نظر رکھیے اور ہر قول وفعل مذکور کا صریح التزامی ثابت بعض آیات و احادیث
قاطعہ ثابت کرتے جایئے دیکھیے تو سرکار کتنی جگہ اپنے ہی اقرار دینی مسلمانون کو
کافر کہنے والے نکلتے ہین قولہ صرف اعتباری فرق بتاتے ہین اقول اولاً آپکے
طور پر کہون فرق ذاتی و اعتباری فلسفی اصول پر مبنی ہے اسلیے اسمین تکلم نا جائز
نہین ثانیاً کتب تصوف کا نام لیکر بلکہ بزرگان ہرگز ہرگز جائز نہین لکھکر مسئلہ
وحدت وجود ماننے والونکو معاذ اللہ قطعی یقینی کافر بنانا آپکے ایمان و امانت کی نشانی ہے
واقعی وہ دعوے تو اسیلیے تھے کہ اسمٰعیل کے سر سے بزور زبان بلا ٹلے مصطفےٰ صلی اللہ
تعالی علیہ وسلم کے بدگویون کے تصوف و کمال کا ڈھنڈ اپچلے ورنہ صوفیہ کرام پر
اعتقاد تو اتنا ہی جو یہان ظاہر ہوا سرکار آپ کیا جانین حقیقت و تعین مین فرق
کیسا ہے اور مطلق و متعین مین کیسا اور یہان اطلاق و تعین سے مراد کیا یہ بدیہیات واضحہ
پیش پا افتادہ مین کہ عقول دانیہ کی الف بے مین ٹکر کو قدم قدم پر سکندری و ر متشابہات
عالیہ مین کہ طور عقل سے ورا الورا ہین یہ ادعا طالع سکندری چاہے در زیادہ پاؤن پھیلائیے
چھوٹا مونھ بڑی بات نہ گائیے ایاز قدر خود بشناس ع تو کار زمین را نکو ساختی
کہ با آسمان نیز پرداختی ع ماذا اخا ضک یا معرور فی الخطر حتے ہلکت فلیت
النمل لم تطر قولہ اور حضرت غوث پاک کو ہی وقت مصیبت کے یا حضرت علی کو
پکارتے ہین اقول ولا مستقل قادر اور متصرف بالذات بعطاء الٰہی جانکر یا جارحہ قدرت
الٰہیہ و فنا و دان فیض ربانی و واسطہ و وسیلہ سمجھکر اول ہی کفر ہے مگر مسلمانون پر اسکا اتہام لگا اور
آپکے اسمٰعیل کا افتراے قبیح و ظلم تام ان بندگان خدا لیے کب اسکی تصریح کی یہان تعالیٰ اسم ذا
التزام صد کنار لزوم بھی نہین مگر بزور زبان مسلمانون کا کافر بنانا اور بحکم احادیث صحیحہ

آپ تمنائے کفر یا ضرور ثانیا تا م برین عقل و دانش غوث پاک کو مصیبت کے وقت
پکارنا تو قطعی کفر اور یقین غوث پاک کہنے والا مسلمان سرکار۔ ذرا غوث کے معنے
تو فرمائین یہی نہ کہ فریاد رس پھر فریاد رس کے معنی فرمائیے یہی نہ کہ مصیبت زدے اپنی
مصیبتوں مین اون سے فریاد کرین اور وہ انکی فریاد کو پہنچین دیکھو حبت الٰہیہ یون قائم ہوتی ہے
حضور غوث پاک رضی اللہ تعالے عنہ کی کرامت دیکھیے جس فقرے مین آپنے اونکے غلاموں
کو کافر بنایا تھا اسی فقرے مین اسی زبان مین بعینہ اوسی وجہ سے وہی ساختہ افترائی کفر
آپ پر خود کردہ اقراری ہو کر بیٹھا و بید الحجۃ السامیہ اتنا افسوس ہو گیا کہ جسطرح آپنے
حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کو غوث پاک لکھدیا یون ہی جی کرا اگر کے
حضور سیدنا امیر المومنین مولی المسلمین علی کرم اللہ تعالی وجہہ کو مشکلکشا لکھجاتے تو
آپکے کفر کی اور بھی گستاخی ہوجاتی اتنا یاد رہے کہ یہ لفظ پاک آپکے پیشوا اسمعیل کے
اکابر و پیشوا لکھ گئے ہین مگر ہان وہان تو ایک کفر کے چھینٹے مین اگلے پچھلے چھوٹے بڑے
سب کچھ پڑے ہین ذرا رسالہ الاکمال لطامۃ علی شرک سوی بالامور العادیۃ والا الامن و منہم صلوٰۃ
۱۳۰۱ھ
وغیرہما التصانیف حضرت عالم اہلسنت مدظلہ العالی ملاحظہ ہون قولکم نعل صا اقول
نعل سے بہت گھبرائے سرکار جہل سہی بدعت سہی نہ بزعم استقلال یہ بھی ہرگز کفر نہین ہوسکتا
قولکم مساجد چھوڑکر قبور آباد اقول کیا خوب سرکار اپنے اطلاقون کو دیکھنے جاتین کہ
وہابیت کی حد سے بھی و نیچے جاتے ہین یہ اگر ہو تو گناہ ہو کیا آپکے نزدیک ہر گناہ کفر قطعی
ہے قولکم عقائد اسلام سے بالکل واقف نہین اقول کیا آپکے ہمعیں کیطرح کہ خدا کا
علم قدیم نہین وہ بالفعل جاہل ہے اوسکا علم اختیاری ہے اوسکا کذب جائز ہے رسولون کو
ماننا محض خبط ہے وغیرہ وغیرہ قولکم مرید ہونا فرض اقول اولا فرض بمعنی مہم و موکد

شائع الاستعمال ثانیا اگر بالفرض کوئی جاہل یہان فرض بمعنی مصطلح شرعی بولے
تو بیعت کا سنت ہونا شاہ ولی اللہ صاحب قول الجمیل مین لکھ چکے اگر آیۂ وابتغوا الیہ
الوسیلۃ اور فاسئلوا اھل الذکر سے استدلال کرکے کوئی شخص دعوی فرضیت کرے تو آپ کس آیت کے انکار
قاطعہ سے یقینًا التزامًا اوسکا کفر ثابت کر سکتے ہین سرکار زبان سے کہدینا سہل ہے ثبوت دیتے
دام کھلتے ہین قولکم ایکبار فاتحہ درود کردینا اقول بہت خاصے یہ بھی کفر ہے جی ہان
کیون نہو کہ اسمعیلیہ کے نزدیک بدعت شنیعہ ہے اگرچہ اسمعیل رسالہ نذور مین بدعت حسنہ
لکھتا ہے اور اسمعیل تقویۃ الایمان مین کہہ چکا کہ بدعت اصل ایمان مین خلل انداز ہے تو آپ ہی
کفر ہوئی قولکم احکام شرع کی تحقیر کرنا اقول کیا اسمعیل سے بڑھ کر کہ وہان احکام
در کنار اصل اصول ایمان کا سخت تحقیر ہی انکار اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ ملئکہ و انبیا کو مانو
تو مسلمان ہو یہ کہتے ہیں انکو ماننا محض خبط ہے قولکم علما کو حقیر جاننا اقول کیا محمد رسول اللہ
صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی تحقیر سے بھی بدتر- ہان مین سمجھا ہمین آپکا کیا بگڑتا تھا اور علمائے
آپکے نزدیک اسمعیل و اسمعیلیہ ہیں اور آپ خود بھی داخل تو یہ تحقیر دھڑ تک پہنچتی تھی یون بری
لگی قولکم ملفوظات پیر کی کلام الٰہی سے زیادہ تعظیم کرنا اقول ولا اسمعیل نے کلام
الٰہی کی بہت تعظیم کی کہ خدا کے کلام مین جھوٹ جائز خدا بندون سے چھپا کر اپنا کلام
جھوٹا کردے تو حرج نہین خدا کا کلام فنا ہو سکتا ہے (دیکھو اوسکا رسالہ یکروزی
اور حضرت عالم اہلسنت کا سبحٰن السبوح تنزیہ سوم) ثانیا سرکار اگر انصاف کی نگاہ
سے دیکھینگے تو تقویۃ الایمان کے ساتھ حضرات وہابیہ اسمعیلیہ کی یہی حالت ہے انکی
نگاہ مین قرآن عظیم سے کہین زیادہ اسکی عزت و وقعت ہے کوئی نصرانی قرآن پر اعتراض
کرے اوسے سنینگے عقل و ہوش کے ساتھ جواب دینگے اور کسی سنی نے تقویۃ الایمان پر اعتراض کیا

نام لیا اور بدن مین آگ لگ گئی پھر جامے سے باہر اور انصاف و خرد سے بیگانہ ہو بیٹھے تو لکم ایسے لوگون کو بھی فہمائش کیجیے اول سرکار کو کیا معلوم کہ متصوفہ مبطلین کو کیا کچھ فہمائشین کی ہین کیسے کیسے فتاوے اون کے رد مین تحریر فرماتے ہین سرکار علماے سنت آپکے سکھانے کے نہین ہان بات بات پر بے سبب قطعی یقینی کا فتوی دینا انھین نہین آتا یہ آپ ہی کو مبارک رہے علماے سنت بحمدہ تعالی ہر افراط و تفریط سے پاک اور ٹھیک صراط مستقیم پر ثابت قدم ہین و للہ الحمد للہ کہ یہ مختصر گزارش نامہ روز جان افروز دوشنبہ ماہ مبارک ربیع الاول شریف تاریخ ہمایون دوازدہم کو ختم ہوا للہ مصطفے صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی برکات ولادت سراپا سعادت سے دارین مین کامل مستفیض فرمائے اور اس رسالے کو باعث ہدایت مخالفین و استقامت اہل حق بنائے آمین آمین آمین وصلے اللہ تعالے علی سید المرسلین سیدنا و مولانا محمد و آلہ وصحبہ و اولیائہ اجمعین

و الحمد للہ رب العلمین

تمت

روانہ ہوا [illegible] ۱۳۱۷ھ ربیع الآخر [illegible]

بقیہ فہرست مضامین رسالہ کوکبۃ الشہابیہ فی کفریات ابی الوہابیہ